# الرسالہ

سرپرست
مولانا وحیدالدین خاں

روزہ کا مطلب اللہ کیلئے اپنی خواہشوں پر روک لگانا ہے
خواہ روک لگانے کی یہ فہرست
کھانے پینے جیسی ضروری چیزوں تک پہنچ جائے

مئی ۱۹۸۵
شمارہ ۱۰۲

اردو ، انگریزی میں شائع ہونے والا

# الرسالہ

اسلامی مرکز کا ترجمان

مئی ۱۹۸۵ □ شمارہ ۱۰۲

| | |
|---|---|
| قیمت فی پرچہ | ۳ روپیہ |
| زر تعاون سالانہ | ۳۶ روپیہ |
| خصوصی تعاون سالانہ | دو سو روپے |
| بیرونی ممالک سے : | |
| ہوائی ڈاک | ۲۰ ڈالر امریکی |
| بحری ڈاک | ۱۰ ڈالر امریکی |

الرسالہ کے لیے بنک سے رقم بھیجتے ہوئے
بنک ڈرافٹ پر صرف الرسالہ منتھلی AL-RISALA MONTHLY لکھیں

ماہنامہ الرسالہ
سی-۲۹ نظام الدین ویسٹ
نئی دہلی ۱۱۰۰۱۳

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ایک گزارش

اسلامی مرکز کی ابتدا ۱۹۷۰ میں ہوئی۔ پچھلے پندرہ سال کے عرصہ سے وہ نہایت خاموشی کے ساتھ دعوت الی اللہ اور تعمیر ملت کے کام میں مصروف ہے۔ اردو اور انگریزی میں ماہنامہ الرسالہ جاری ہے اور ہندی اور دوسری زبانوں میں اس کے اجراء کی کوششیں ہو رہی ہیں۔ مکتبہ الرسالہ کے تحت کئی درجن کتابیں چھپ چکی ہیں۔ ان کے علاوہ دوسرے ذرائع دعوت کو بھی حسب حالات استعمال کیا جا رہا ہے۔

کام میں اضافہ کے ساتھ بہت سی نئی ضرورتیں بھی سامنے آگئی ہیں۔ مثلاً پرنٹنگ پریس کا قیام دار الترجمہ، تعلیمی و تربیتی درس گاہ، دوسری ملکی زبانوں میں الرسالہ کا اجراء اور کتابوں کی اشاعت، مختلف مقامات پر فارغ کارکن مقرر کرنا وغیرہ۔

موجودہ کام کو چلانے اور دوسرے منصوبوں کو بروئے کار لانے کے لئے کثیر وسائل کی ضرورت ہے۔ اس سلسلہ میں ہم آپ سے مالی تعاون کی اپیل کرتے ہیں۔

رقم بھیجتے وقت یہ ضرور صراحت فرما دیں کہ وہ کس مد کی رقم ہے۔

وحید الدین خاں

صدر اسلامی مرکز

سی۔ ۲۹ نظام الدین ویسٹ، نئی دہلی ۱۳

# خدا سے ڈرو

قرآن ، جیسا کہ معلوم ہے ، ۲۳ سال میں تھوڑا تھوڑا کرکے اترا ۔ اس کا آغاز اقرأ (پڑھ) سے ہوا ۔ پیغمبر کے واسطہ سے خدا انسان کو پڑھاتا رہا ۔ وہ انسان کو اس کی زندگی کی تعمیر کے بارہ میں وہ تمام باتیں بتاتا رہا جس کو وہ خود سے نہیں جان سکتا تھا ۔

اس طرح خدا کتاب ہدایت کے اجزاء بھیجتا رہا ۔ یہاں تک کہ خدائی منصوبہ کے مطابق جب کتاب پوری ہو گئی تو اس کی آخری آیت اتری ۔ یہ ایک لمبی آیت ہے جو موجودہ قرآن میں سورہ مائدہ کی تیسری آیت کے طور پر شامل ہے ۔ اس آیت کا ایک حصہ یہ ہے :

| | |
|---|---|
| الیوم یئس الذین کفروا من دینکم فلا تخشوھم واخشون الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا (المائدہ ۳) | آج منکرین تمہارے دین سے ناامید ہو گئے ، پس ان سے نہ ڈرو اور مجھ سے ڈرو ۔ آج میں نے تمہارے لئے تمہارے دین کو کامل کر دیا اور تمہارے اوپر اپنے انعام کو پورا کر دیا ۔ |

اس آیت سے مسلمانوں نے اپنے لئے فخر کی غذا تو بہت لی ہے مگر اس سے انھوں نے سبق کی غذا نہیں لی ۔ ہر مسلمان آپ کو یہ فخر کرتا ہوا ملے گا کہ ہمارا دین کامل ہے ۔ مگر ایسے لوگ آپ کو نہیں ملیں گے جو اس سے اس سبق کو لینے کی کوشش کریں جو اس آیت میں ہمارے لئے رکھ دیا گیا ہے ۔

"تم اب لوگوں سے نہ ڈرو بلکہ صرف خدا سے ڈرو" اس سے یہ متعین ہو رہا ہے کہ مسائل میں مسلمانوں کے سوچنے کا انداز کیا ہونا چاہئے ۔ وہ یہ ہونا چاہئے کہ مسلمان اپنے مسائل و مشکلات میں انسان کی طرف نہ دیکھیں بلکہ خدا کی طرف دیکھیں ۔

انسانوں کی طرف سے معاملہ پیش آئے تب بھی وہ خدا کی طرف متوجہ ہو جائیں ۔ وہ خدا کے ساتھ اپنے معاملہ کو درست کرکے سمجھیں کہ انسانوں کے ساتھ بھی ان کا معاملہ درست ہو جائے گا ۔

پیغمبر اسلام کا لایا ہوا دین چونکہ آخری دین ہے ، اس لئے اللہ تعالیٰ نے اس کو اس حد تک محفوظ اور مستحکم کر دیا ہے کہ کوئی اس کا کچھ بگاڑ نہ سکے ۔ مسلمان اگر اپنے دین پر قائم ہوں تو یہی ان کے استحکام کی یقینی ضمانت بن جائے ۔

# محرومی

فرانس میں سحر و نجوم تیزی سے پھیل رہے ہیں۔ اندازہ کیا گیا ہے کہ ۱۹۸۴ میں فرانس کے جن شہریوں نے ساحروں اور جوتشیوں سے رجوع کیا ان کی تعداد تقریباً آٹھ ملین ہے۔ یعنی فرانس کے ہر چار آدمیوں میں سے ایک آدمی۔

فرانس میں جوتش اور غیب دانی باقاعدہ تجارتی پیشہ بن گئے ہیں۔ چنانچہ ٹیکس کے محکمہ کے مطابق پچاس ہزار افراد باقاعدہ محکمہ ٹیکس میں اس اعتبار سے رجسٹرڈ ہیں۔ یہ تعداد فرانس میں پادریوں یا ڈاکٹروں کی تعداد سے زیادہ ہے۔ ان لوگوں کی آمدنی ۵۰۰ ملین سے لے کر ۶۰۰ ملین ڈالر سالانہ تک ہوتی ہے۔

اے ایف پی نے پیرس سے رپورٹ دیتے ہوئے کہا ہے کہ:

With the deepening economic recession, more and more people are turning to the occult for relief for their physical and psychological ailments.

گہرے اقتصادی بحران کی وجہ سے زیادہ سے زیادہ لوگ اپنی جسمانی اور نفسیاتی بیماریوں کے لئے غیب دانوں سے رجوع کر رہے ہیں (ٹائمس آف انڈیا ۵ مارچ ۱۹۸۵)

انسان کو بار بار یہ تجربہ ہوتا ہے کہ ظاہری مادی اسباب اس کا سہارا بننے کے لئے ناکافی ہیں۔ وہ معلوم اسباب سے مایوس ہو کر نامعلوم اسباب کی طرف دوڑتا ہے۔ مگر نامعلوم اسباب کی تلاش میں کسی انسان کا سہارا پکڑنا سراسر بے حقیقت ہے۔ یہ ایسی چیز کا سہارا پکڑنا ہے جس کے اندر سہارا بننے کی طاقت نہیں۔

حقیقت یہ ہے کہ انسان کا سہارا صرف ایک ہے۔ اور وہ خدا ہے۔ مادی اسباب کی بے مائگی اس لئے تھی کہ آدمی خدا کی طرف رجوع کرے۔ مگر مادی اسباب کے عجز کا تجربہ اس کو ایک اور عاجز کی طرف متوجہ کر دیتا ہے۔ حقیقت کا سراغ پانے کے بعد آدمی دوبارہ حقیقت کو کھو دیتا ہے۔

# غیر حقیقی اضافہ

ایک مغربی ملک کے ایک ادارہ نے ایک اشتہار شائع کیا۔ اس کو ایک خاتون کارکن کی ضرورت تھی۔ ادارہ کو خاتون کے اندر جو مختلف صفات درکار تھیں ان میں سے ایک صفت اس کا خاص اور متعین قد بھی تھا۔

اشتہار کی اشاعت کے بعد ادارہ کے پاس بہت سی درخواستیں آئیں۔ جانچ ہوئی تو ایک خاتون تمام مطلوبہ اوصاف میں غیر معمولی طور پر پوری ہوتی چلی گئی۔ تاہم قد کے معاملہ میں وہ نامنظور کر دی گئی اس کا قد مطلوبہ لمبائی سے آدھ انچ کم تھا جس کو اس نے اپنے جوتے کی ہیل میں آدھ انچ اونچائی کا اضافہ کر کے پورا کیا تھا۔ ججوں نے لکھا:

غیر نارمل ہونا ہر حال میں ناقابل قبول ہے۔ خواہ وہ قد کے آدھ انچ کم ہونے میں ہو یا ہیل کے آدھ انچ زیادہ ہونے میں۔

یہ چھوٹا سا واقعہ زندگی کے ایک قانون کو بتاتا ہے۔ یہ قانون کہ غیر حقیقی چیز میں اضافہ حقیقی چیز میں کمی کا بدل نہیں ہے۔ اگر آپ کا اپنا "جسم" چھوٹا ہے تو "اسٹیج" کو اونچا کر کے آپ کبھی بلندی کا مقام حاصل نہیں کر سکتے۔

جب بھی آدمی زندگی کی دوڑ میں پیچھے ہو جائے تو اس کی وجہ ہمیشہ اپنی کوئی کمی ہوگی۔ آدمی کو چاہئے کہ وہ اس کمی کو جانے۔ وہ اپنی ساری توجہ اپنی کمی کو دفع کرنے میں لگا دے۔ اپنی کمی کو دور کر کے دوبارہ آدمی اپنے کھوئے ہوئے مقام کو حاصل کر سکتا ہے۔ مگر دوسری باتوں پر ہنگامہ کھڑا کر کے وہ صرف وقت کو ضائع کرتا رہے گا۔

اگر آپ کارکردگی میں کم ہوں تو مطالبات میں اضافہ سے آپ اس کی تلافی نہیں کر سکتے۔ اگر آپ منصوبہ بندی میں کم ہوں تو شور و غل میں زیادتی سے آپ اس کی تلافی نہیں کر سکتے۔ اگر آپ معنویت میں کم ہوں تو آپ الفاظ میں اضافہ سے اس کی تلافی نہیں کر سکتے۔ اگر آپ مقابلہ کی دوڑ میں پیچھے ہو گئے ہوں تو احتجاج اور شکایت میں اضافہ سے آپ زندگی کی اگلی صفوں میں جگہ نہیں پا سکتے۔

ایک حقیقی کمی صرف حقیقی چیز سے پوری ہو سکتی ہے نہ کہ کسی غیر حقیقی اور غیر متعلق چیز سے۔

# بائبل کی زبان سے

رب الافواج یوں فرماتا ہے کہ درخت کاٹ ڈالو اور یروشلم کے مقابل دمدمہ باندھو۔ یہ شہر سزا کا سزاوار ہے۔ اس میں ظلم ہی ظلم ہے۔ جس طرح پانی چشمہ سے پھوٹ نکلتا ہے اسی طرح شرارت اس سے جاری ہے۔ ظلم اور ستم کی صدا اس میں سنی جاتی ہے۔ اے یروشلم تربیت پذیر ہو، تا نہ ہو کہ میرا دل تجھ سے ہٹ جائے۔ نہ ہو کہ میں تجھے ویران اور غیر آباد زمین بنا دوں۔

رب الافواج یوں فرماتا ہے کہ دیکھ، ان کے کان نامختون ہیں۔ اور وہ سن نہیں سکتے۔ دیکھ خداوند کا کلام ان کے لئے حقارت کا باعث ہے۔ وہ اس سے خوش نہیں ہوتے۔ اس لئے میں خداوند کے قہر سے لبریز ہوں۔ ان کے گھر کھیتوں اور بیویوں سمیت اوروں کے ہو جائیں گے کیونکہ خداوند فرماتا ہے میں اپنا ہاتھ اس ملک کے باشندوں پر بڑھاؤں گا۔ اس لئے کہ چھوٹوں سے بڑوں تک سب کے سب لالچی ہیں۔ اور نبی سے کاہن تک ہر ایک دغا باز ہے۔ کیوں کہ وہ میرے لوگوں کے زخم کو یوں ہی سلامتی سلامتی کہہ کر اچھا کرتے ہیں حالاں کہ سلامتی نہیں ہے۔

خداوند یوں فرماتا ہے کہ راستوں پر کھڑے ہو اور دیکھو اور پرانے راستوں کی بابت پوچھو کہ اچھی راہ کہاں ہے۔ اسی پر چلو اور تمہاری جان راحت پائے گی۔ پر انھوں نے کہا کہ ہم اس پر نہ چلیں گے۔

اس سے کیا فائدہ کہ سبا سے لوبان اور دور کے ملک سے اگر میرے حضور لاتے ہیں۔ تمہاری سوختنی قربانیاں مجھے پسند نہیں۔ اور تمہارے ذبیحوں سے مجھے خوشی نہیں۔ اس لئے خداوند یوں فرماتا ہے کہ دیکھ میں ٹھوکر کھلانے والی چیزیں ان لوگوں کی راہ میں رکھ دوں گا۔ اور باپ اور بیٹے باہم ان سے ٹھوکر کھائیں گے۔ ہمسایہ اور ان کے دوست ہلاک ہوں گے۔ میدان میں نہ نکلنا اور سڑک پر نہ جانا، کیوں کہ ہر طرف دشمن کی تلوار کا خوف ہے۔

وہ سب کے سب نہایت سرکش ہیں۔ وہ غیبت کرتے ہیں۔ وہ تو تانبہ اور لوہا ہیں۔ وہ سب کے سب معاملہ کے کھوٹے ہیں۔ دھونکنی جل گئی۔ سیسہ آگ سے بھسم ہوگیا۔

وہ مردود چاندی کہلائیں گے، کیوں کہ خداوند نے ان کو رد کر دیا ہے۔

(یرمیاہ، باب ۶)

# بتائے بغیر

ایک انگریزی کتاب میں ایک دلچسپ واقعہ پڑھا۔ اس کے الفاظ یہ تھے :

When Sir Charles Napier conquered Sind in 1843, his victory message to the Governor-General, Lord Dalhousie, read "Peccavi" which in Latin means, "I have sinned."

انگریز جنرل سر چارلس نیپیر نے جب ۱۸۴۳ء میں سندھ کو فتح کیا تو اس نے اس وقت کے ہندستانی گورنر جنرل لارڈ ڈلہوزی کو فتح کا پیغام ان لفظوں میں بھیجا "پیکاوی" یہ لاتینی لفظ ہے جس کے معنی ہوتے ہیں "میں نے گناہ کیا"

بظاہر یہ بڑا عجیب پیغام تھا۔ فوجی افسر اور گورنر جنرل میں پہلے سے ایسی کوئی قرارداد نہیں ہوئی تھی جس کے مطابق وہ اس کا مطلب جان لیتا۔ اس کے باوجود گورنر جنرل اس کو سمجھ گیا۔ اس نے پیکاوی کا انگریزی ترجمہ کاغذ پر لکھا تو وہ اس طرح تھا I have sinned اس کو دیکھ کر وہ فوراً سمجھ گیا کہ اس سے مراد یہ ہے کہ میں نے سند کو سر کر لیا۔

نازک اور بڑے معاملات میں عہدہ برآ ہونے کے لئے ہمیشہ ایسے ہی ذہین اور دوررس افراد کی ضرورت ہوتی ہے۔ یعنی ایسے لوگ جو اشاروں کے ذریعے تفصیل کو سمجھ لیں۔ جو نہ کہی ہوئی بات کو کہی ہوئی بات کی طرح جان لیں۔ جو اس بات کو پڑھ لیں جو سطروں میں لکھی ہوئی موجود نہیں ہے۔ اور نہ کبھی موجود ہو سکتی۔

زندگی کی حقیقتوں میں سے ایک حقیقت یہ ہے کہ ہر بات پیشگی بتائی نہیں جا سکتی۔ بہت سی باتوں کو بتائے بغیر جاننا پڑتا ہے۔ جن لوگوں کے اندر یہ صلاحیت ہو وہی کوئی قابل ذکر کام کرتے ہیں۔ اور جو لوگ اس صلاحیت سے محروم ہوں وہ صرف نادانیاں کریں گے اور اس کے بعد شکایتوں کا دفتر لے کر بیٹھ جائیں گے۔

دنیا میں سب سے زیادہ خوش قسمت انسان وہ ہے جس کو ایسے ساتھی مل جائیں جو چپ کی زبان جانتے ہوں۔ جو بولے بغیر سنیں اور لکھے بغیر پڑھیں۔ جو سطروں سے گزر کر بین السطور میں چھپی ہوئی باتوں کو جان لیں۔

# زیادہ قیمت

ابوجہل کے لڑکے عکرمہ ابتداءً اپنے باپ کے ساتھ تھے۔ مگر فتح مکہ کے بعد انھوں نے اسلام قبول کرلیا۔ وہ اپنی اہلیہ کے ساتھ مدینہ آئے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے ان کا مختصر سوال وجواب ہوا۔ اس کے بعد انھوں نے کلمہ شہادت کا اقرار کرلیا۔ قبول اسلام کے بعد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے عکرمہ سے کہا کہ آج تم جو کچھ بھی مجھ سے مانگوگے وہ میں تمھیں دوں گا۔ عکرمہ نے کہا کہ میں آپ سے صرف یہ مانگتا ہوں کہ میں نے آپ کے ساتھ جو بھی دشمنی کی ہو۔ یا جو قدم بھی آپ کے خلاف اٹھایا ہو۔ یا جو بھی جنگ آپ سے کی ہو۔ یا جو مخالفانہ بات بھی آپ کے سامنے یا آپ کے پیچھے کہی ہو ان سب کو آپ معاف فرمادیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ سن کر فوراً خدا کی طرف متوجہ ہوگئے۔ آپ نے فرمایا اے اللہ، تو عکرمہ کو ہر اس دشمنی کے لئے بخش دے جو انھوں نے میرے خلاف کی ہو۔ ان کے ہر اس اقدام کے لئے ان سے درگزر فرما جو انھوں نے تیرے نور کو بجھانے کے لئے کیا ہو۔ اور انھوں نے میرے سامنے یا میرے پیچھے جو کچھ مجھے برا کہا ہو اس کو معاف فرما۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اس دعا کے بعد عکرمہ نے کہا:

اما و اللہ یا رسول اللہ لا ادع نفقة كنت انفقتها في الصد عن سبيل الله الا انفقت ضعفها في سبيل الله ولا قاتلت قتالاً في الصد عن سبيل الله الا ابليت ضعفه في سبيل الله (کنز العمال)

خدا کی قسم اے اللہ کے رسول، میں خدا کے راستہ سے روکنے کے لئے جتنا خرچ کرتا تھا اس کا دگنا اب خدا کے راستہ میں خرچ کئے بغیر نہ رہوں گا۔ میں خدا کے راستہ سے روکنے کے لئے جتنا لڑتا تھا اس کا دگنا اب میں خدا کے راستہ میں لڑوں گا۔

حضرت عکرمہ اپنے اس قول پر پوری طرح قائم رہے۔ انھوں نے اپنے وقت اور اپنے مال اور اپنی جان کو پہلے سے بھی زیادہ مقدار میں اللہ کے راستہ میں لگادیا۔ وہ اسلام کے لئے جہاد کرتے رہے۔ یہاں تک کہ طبری کی روایت کے مطابق یرموک کی جنگ میں شہید ہوکر اس دنیا سے چلے گئے۔

اسلامی دعوت کا ایک دور "فتح" سے پہلے ہوتا ہے اور دوسرا فتح کے بعد۔ پہلا عدم استحکام کا دور ہے اور دوسرا استحکام کا دور۔ جو لوگ دوسرے دور میں اسلامی دعوت کا ساتھ دیں ان کے لئے دور اول کے لوگوں کا درجہ حاصل کرنے کی ایک ہی صورت ہے۔ یہ کہ وہ اسلام کے لئے اس سے بھی زیادہ قربانیاں دیں جتنی قربانیاں وہ اس سے پہلے غیر اسلام کے لئے دے رہے تھے۔

# دو قسم کے لیڈر

ہندستان کے مشہور قانون داں مسٹر نانی پالکی والا نے لکھا ہے کہ ہندستان کی مصیبت یہ ہے کہ یہاں سیاسی لیڈروں کی بھرمار ہے۔ اور سیاسی مدبرین کی کمی:

The bane of India is the plethora of politicians
and the paucity of statesmen.
Nani Palkhivala in *WE THE PEOPLE*

سیاسی لیڈر (پالی ٹیشین) اور سیاسی مدبر (اسٹیٹس مین) میں کیا فرق ہے، اس کا جواب ہندستان کے نائب صدر جمہوریہ مسٹر ونکٹا رمن نے حسب ذیل الفاظ میں دیا ہے:

A politician thinks of the next election while
a statesman thinks of the next generation.

یعنی ایک سیاسی لیڈر اگلے الکشن کے بارہ میں سوچتا ہے جب کہ ایک سیاسی مدبر اگلی نسل کے بارہ میں سوچتا ہے (ٹائمس آف انڈیا، ۱۷ ستمبر ۱۹۸۴) اس بات کو دوسرے لفظوں میں کہیں تو یہ کہہ سکتے ہیں کہ رہنما دو قسم کے ہوتے ہیں، ایک سچا رہنما دوسرا جھوٹا رہنما۔ سچا رہنما قوم کے مفاد میں سوچتا ہے اور جھوٹا رہنما اپنی قیادت کے مفاد میں۔ سچے رہنما کو قوم کے مستقبل کی فکر ہوتی ہے۔ اور جھوٹے رہنما کو اپنے ذاتی مستقبل کی۔

جھوٹا رہنما ایک روایت کو توڑ کر کامیابی حاصل کر سکتا ہو تو وہ کسی ہچکچاہٹ کے بغیر روایت کو توڑ ڈالے گا اور پھر ذاتی کامیابی حاصل کر کے خوشی کا جشن منائے گا، مگر سچا رہنما ایسے موقع پر رک جائے گا، وہ سوچے گا کہ ایک روایت کو توڑنا بہت آسان ہے مگر دوبارہ ایک مفید روایت قائم کرنا انتہائی مشکل ہے۔ اس لئے بہتر یہ ہے کہ روایت کو باقی رکھا جائے خواہ اس کی وجہ سے ذاتی نقصان اٹھانا پڑے۔

جھوٹا رہنما اگر دیکھے گا کہ ایک جذباتی نعرہ لگا کر وہ کامیاب ہو سکتا ہے تو وہ فوراً اپنی کامیابی کے لئے جذباتی نعرہ لگا دے گا۔ مگر سچا رہنما ایسے موقع پر رک جائے گا، وہ سوچے گا کہ جذباتی نعرہ لگانا دوسرے لفظوں میں قوم کو جذباتی راہوں پر دوڑانا ہے۔ اس لئے قوم کو جذباتی خندق میں گرانے سے بہتر ہے کہ اپنے لئے سیاسی موت کو برداشت کر لیا جائے۔ لیڈر کی موت میں قوم کی زندگی ہے۔ خوش قسمت ہے وہ قوم جس کو ایسے باحوصلہ لیڈر مل جائیں۔

# غلط فہمی

مفسر ابن کثیر نے سورہ بنی اسرائیل کی آخری آیتوں کے ذیل میں ایک روایت ان الفاظ میں نقل کی ہے :

ان رجلاً من المشرکین سمع النبی صلے اللہ علیہ وسلم وھو یقول فی سجودہ: یا رحمٰن یا رحیم فقال انہ یزعم انہ یدعو واحداً وھو یدعوا اثنین

مشرکین میں سے ایک شخص نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو سنا۔ آپ سجدہ میں کہہ رہے تھے کہ اے رحمٰن اے رحیم۔ مشرک نے یہ سن کر کہا کہ یہ شخص سمجھتا ہے کہ وہ ایک خدا کی دعوت دینے والا ہے حالانکہ وہ دو خداؤں پکار رہا ہے۔

یہ ایک چھوٹا سا واقعہ ہے جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ کس طرح بہت سی شکایتیں اور اعتراضات محض آدمی کی اپنی کم فہمی کا نتیجہ ہوتے ہیں۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایک خدا کو اس کی کئی صفتوں کے ساتھ پکار رہے تھے کیونکہ خدا اگرچہ ایک ہے مگر اس کی صفتیں بے شمار ہیں۔ مگر مذکورہ اعرابی نے صفات میں تعدد کو وجود میں تعدد کے ہم معنیٰ سمجھ لیا اور اس طرح ایک موحد انسان کے بارہ میں غلط طور پر یہ رائے قائم کر لی کہ وہ بھی اسی کی طرح مشرک ہے۔

انسان ایک بے حد پیچیدہ مخلوق ہے۔ اس کی زندگی کے لاتعداد پہلو ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ انسان کے بارہ میں رائے قائم کرنا بے حد دشوار کام ہوتا ہے۔ اس میں ۹۰ فی صد سے زیادہ غلط فہمی کا امکان ہے۔ اس لئے آدمی کو چاہئے کہ دوسرے شخص کے بارہ میں رائے قائم کرنے میں وہ نہایت محتاط ہو۔ خوش گمانی قائم کرنے میں آدمی اگر غیر محتاط ہو تو کوئی حرج نہیں۔ مگر بدگمانی قائم کرنا ہو تو آدمی کے لئے لازم ہے کہ وہ بے حد سنجیدہ ہو، وہ آخری حد تک احتیاط سے کام لے۔

ہر آدمی کو جاننا چاہئے کہ وہ جو کچھ رائے قائم کرتا ہے اپنی معلومات کے دائرہ میں کرتا ہے۔ اب چونکہ حقائق کا دائرہ کسی شخص کی ذاتی معلومات سے بہت زیادہ وسیع ہے، اس لئے ہر وقت یہ امکان ہے کہ اپنی معلومات کے دائرہ میں وہ ایک رائے کو صحیح سمجھ لے۔ حالانکہ وسیع تر حقائق کے اعتبار سے اس کی رائے صحیح نہ ہو۔ اس لئے آدمی کو چاہئے کہ جب دوسرے کے بارہ میں رائے قائم کرنا ہو تو خوش گمانی کے معاملہ میں وہ حد درجہ فیاض بن جائے اور بدگمانی کے معاملہ میں حد درجہ بخیل۔ یہی عقل کا تقاضا بھی ہے اور یہی خدا کے خوف کا تقاضا بھی۔

# قدردانی

یحکی فی کتب السیر والتاریخ ان ابا موسیٰ الاشعری عاقب جندیا فی جیش العراق فحلق شعر راسه فجمع الجندی الشعر وسافر به من العراق الی المدینة بالحجاز ودخل علی امیر المومنین عمر بن الخطاب رضی اللہ عنه فقذف بالشعر امامه وقال فی غضب ھکذا یعاملنا رجالك فتھلل وجه عمر وقال: لان یکون الناس کلھم فی مثل شجاعة ھذا احب الیّ من کل ما فتحنا من بلاد (ابن خلدون)

سیرت اور تاریخ کی کتابوں میں آیا ہے کہ ابوموسیٰ اشعری نے عراق کی فوج میں ایک مسلمان سپاہی کو تنبیہ کی اور اس کے سر کا بال مونڈ دیا۔ سپاہی نے بال جمع کئے اور اس کو لے کر عراق سے مدینہ آیا۔ وہ امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے یہاں پہنچا۔ اس نے اپنے بال ان کے آگے ڈال دئے اور غصہ سے کہا کہ تمہارے آدمی ہمارے ساتھ اس طرح کا معاملہ کرتے ہیں۔ حضرت عمر کا چہرہ چمک اٹھا۔ انھوں نے کہا کہ اگر تمام لوگ بہادری میں اس آدمی کی طرح ہو جائیں تو یہ مجھ کو ان تمام ملکوں سے زیادہ محبوب ہے جو ہم نے فتح کئے ہیں۔

مذکورہ فوجی آدمی کے عمل کا ایک رخ یہ تھا کہ اس نے خلیفۂ وقت پر تنقید کی۔ وہ تنقید میں بدتمیزی کی حد تک پہنچ گیا۔ اس کا دوسرا رخ یہ تھا کہ اس نے حد درجہ بہادری اور جرأت کا ثبوت دیا۔ حضرت عمر نے پہلے رخ کو نظر انداز کر دیا۔ اور دوسرے رخ کی بنا پر اس کی تعریف کی۔

مذکورہ فوجی کی بات سن کر اگر حضرت عمر کو غصہ آجاتا تو وہ اس کو سزا دیتے۔ اس کو گرفتار کرکے جیل میں بند کر دیتے۔ یا کم از کم اس کو معتوب کرکے دور بھگا دیتے۔ ایسی صورت میں وہ اپنے دل کی تسکین تو ضرور حاصل کرتے مگر یہ شخصی تسکین اس قیمت پر ہوتی کہ وہ ایک ایسے بہادر شخص کو کھو دیتے جو اسلام کے محاذ پر زبردست کام انجام دینے والا تھا۔

ایک جاندار آدمی تمام قیمتی چیزوں سے زیادہ قیمتی ہے۔ مگر جاندار آدمی ہمیشہ جری ہوتا ہے۔ وہ خوشامدانہ باتیں کرنا نہیں جانتا۔ جاندار آدمی کو اپنا ساتھی وہی شخص بنا سکتا ہے جو اس کی تنقیدوں اور اس کی جرأت مندانہ باتوں کے باوجود اس کی قدر کر سکے۔ جو اس کو اس کے اندر کے لحاظ سے دیکھے نہ کہ اس کے باہر کے لحاظ سے۔

# تین قسم

مستدرک حاکم (کتاب الجہاد) میں حضرت ابوہریرہ سے ایک روایت حسب ذیل الفاظ میں آئی ہے:

کل شئ من لھو الدنیا باطل الا ثلاثۃ انتضالک بقوسک وتادیبک لفرسک وملاعبتک لاھلک فانھن من الحق۔

دنیا کا ہر کھیل باطل ہے سوا تین چیزوں کے۔ تمہارا تیر کمان سے کھیلنا۔ اور تمہارا اپنے گھوڑے کو سدھانا اور تمہارا اپنی بیوی کے ساتھ تفریح کرنا۔ یہ تین کھیل ہیں جو درست ہیں۔

یہ اور اس طرح کی دوسری حدیثوں کو جو لوگ مطلق معنوں میں لے لیتے ہیں وہ ان کو سمجھ نہیں پاتے اور مختلف قسم کی غلطیاں کرتے ہیں۔ مثلاً ایک گروہ یہ سمجھ لیتا ہے کہ مذکورہ تین چیزوں کے سوا ہر کھیل شریعت میں ممنوع ہے۔ حتیٰ کہ ہاکی اور فٹ بال کھیلنا بھی شیطانی فعل ہے۔

دوسرا گروہ جس کو یہ ناقابل فہم معلوم ہوتا ہے کہ خدا مذکورہ تین چیزوں کے سوا ہر کھیل کو قابل ترک قرار دے وہ جھنجھلا کر خود حدیث ہی کو ترک کر دیتے ہیں۔ وہ کہہ دیتے ہیں حدیث میں پیغمبر کے اقوال صحیح طور پر نقل نہیں ہوئے ہیں۔ اس لئے ہم قرآن کو مانیں گے اور حدیث کو چھوڑ دیں گے۔

مگر حقیقت یہ ہے کہ اس طرح کی حدیثیں مطلق معنوں میں نہیں ہوتیں۔ وہ کسی مخصوص صورت حال میں دین کی روح کو بتانے کے لئے ہوتی ہیں۔ اس اعتبار سے یہ کہنا صحیح ہوگا کہ مذکورہ حدیث میں تین کھیل سے مراد تین قسم کے کھیل ہیں۔ وہ حقیقۃً کھیل کی نوعیت کو بتاتے ہیں نہ کہ کھیل کی صورت کو۔ مفہوم کے اعتبار سے اگر اس حدیث کی تشریح کی جائے تو وہ یہ ہوگی کہ —— دنیا کا ہر کھیل باطل ہے الا یہ کہ وہ بامقصد کھیل ہو۔ مثلاً مقابلہ کی تیاری والا کھیل جیسے کہ قدیم زمانہ میں تیر کمان تھا۔ گھوڑا دوڑانا جس میں جسمانی ورزش بھی ہے اور گھوڑے کو سواری کے لئے تیار کرنا بھی۔ اسی طرح بیوی سے تفریح جو در اصل ناجائز تفریح سے اپنے کو بچانے کا ذریعہ ہے۔

مذکورہ حدیث کو "تین کھیل" کے مفہوم میں لیا جائے تو وہ عجیب معلوم ہوتی ہے۔ لیکن اگر اس کو "تین قسم کے کھیل" کے مفہوم میں لیں تو وہ نہایت بامعنی معلوم ہونے لگتی ہے۔ ایک چیز ظاہر میں کچھ نظر آتی ہے لیکن گہرائی کے ساتھ دیکھئے تو وہ کچھ اور بن جاتی ہے۔

# فطری سادگی

صحیح روایات کے مطابق نبوت کے بعد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے صرف ایک حج ادا کیا۔ یہ وہی حج ہے جس کو عام طور پر حجۃ الوداع کہا جاتا ہے۔ یہ حج آپ نے اپنی وفات سے چند ماہ پہلے ۱۰ھ میں ادا فرمایا۔

حجۃ الوداع کے بارے میں بہت تفصیلی روایات آئی ہیں۔ ان میں سے ایک یہ ہے کہ طواف کے بعد آپ نے صفا اور مروہ نامی پہاڑیوں کے درمیان سعی کی۔ اس سعی کا آغاز آپ نے صفا سے کیا۔ اس وقت آپ کی زبان سے یہ کلمہ نکلا: ان الصفا و المروۃ من شعائر اللہ۔ ابدأ بما بدء اللہ بہ (بے شک صفا اور مروہ اللہ کی نشانیوں میں سے ہیں۔ میں اس سے شروع کرتا ہوں جس سے اللہ نے شروع فرمایا)

اس کا مطلب یہ ہے کہ قرآن کی آیت میں جہاں صفا اور مروہ کا لفظ ہے وہاں جملہ میں صفا کا لفظ پہلے ہے اور مروہ کا لفظ اس کے بعد۔ اسی ترتیب کو آپ نے سعی میں بھی اختیار کیا۔ یعنی قرآن کی آیت چوں کہ صفا سے شروع ہوتی تھی اس لئے آپ نے بھی اپنی سعی صفا سے شروع فرمائی۔ صفا سے چل کر آپ مروہ کی طرف گئے۔

یہ بظاہر ایک چھوٹا سا واقعہ ہے مگر اس میں بہت بڑا سبق ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسلام سادگی کو پسند کرتا ہے۔ اگر آپ مروہ سے اپنی سعی کا آغاز کرتے تو آدمی کو غیر ضروری طور پر صفا اور مروہ کے بارہ میں دو ترتیب یاد رکھنی پڑتی۔ ایک قرآن کی آیت میں ان الفاظ کی ترتیب، دوسری حج کی سعی میں ان کی ترتیب۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے دونوں جگہ ایک ہی ترتیب جاری کرکے لوگوں کو غیر ضروری تکلف سے بچا لیا۔

یہ اسلام کی ایک روح ہے جس کو ہمیں ہر معاملہ میں پیش نظر رکھنا چاہئے۔

اسلام ایک سادہ مذہب ہے۔ وہ ہر قسم کی پیچیدگیوں اور غیر ضروری تکلفات سے پاک ہے۔ اسلام میں روح پر زور دیا گیا ہے اور ظواہر کو ثانوی درجہ میں رکھا گیا ہے۔ اسلام میں اساسی باتوں اور جزئی باتوں میں فرق کیا گیا ہے، اساسی باتوں کو اساسی اہمیت دی گئی ہے اور ضمنی باتوں کو ضمنی اہمیت۔ اسلام کو سادہ حقیقتوں پر قائم کیا گیا ہے نہ کہ عقلی بحثوں اور منطقی موشگافیوں پر۔ اسلام کو اختیار کرنا اتنا ہی آسان ہے جتنا ہوا اور پانی کو اختیار کرنا۔

# ظاہر اور باطن

قال الشعبی کنت جالساً عند شریح القاضی۔ اذ دخلت امرأۃ تبکی وتشتکی زوجھا وھو غائب وتاثرت لبکائھا وقلت للقاضی اصلحک اللہ ماارھا الا مظلومۃ ماخوذا حقھا۔ فقال وما علمک۔ قلت لشدۃ بکائھا وکثرۃ دموعھا۔ قال لا تحکم الا بعد ان تتبین الامر۔ فان اخوۃ یوسف جاؤا اباھم عشاء یبکون وھم لہ ظالمون۔

امام شعبی کہتے ہیں کہ میں قاضی شریح کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ ایک عورت آئی جو کہ رو رہی تھی اور اپنے شوہر کی شکایت کر رہی تھی اور شوہر وہاں موجود نہ تھا۔ میں اس کے رونے سے متاثر ہوگیا اور قاضی شریح سے کہا کہ اللہ آپ کی مدد کرے، میرا خیال ہے کہ یہ ضرور مظلوم ہے اور اس کا حق چھینا گیا ہے۔ قاضی شریح نے کہا کہ آپ نے کیسے جانا۔ میں نے کہا کہ اس کے رونے کی شدت اور اس کے آنسوؤں کی کثرت کی وجہ سے۔ قاضی شریح نے کہا کہ کوئی حکم نہ لگاؤ جب تک معاملہ واضح نہ ہوجائے کیوں کہ قرآن میں ہے کہ حضرت یوسف کے بھائی اپنے باپ کے پاس روتے ہوئے آئے حالانکہ وہ خود ظالم تھے۔

•

بے شمار تجربات بتاتے ہیں کہ ظاہر پر باطن کو قیاس نہیں کیا جاسکتا۔ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ آدمی ظاہر میں خوش اخلاق دکھائی دیتا ہے مگر جب کوئی حقیقی معاملہ پڑتا ہے تو وہ اخلاق سے خالی ثابت ہوتا ہے۔ ایک شخص ظاہری طور پر درست معلوم ہوتا ہے لیکن گہرائی میں جاکر تحقیق کیجئے تو معلوم ہوگا کہ وہ درست آدمی نہ تھا۔

ظاہر و باطن کا یہ فرق یہاں تک جاسکتا ہے کہ آدمی کی آنکھیں روئیں حالاں کہ اس کا دل نہ رو رہا ہو۔ وہ زبان سے ہمدردی کے کلمات کہے حالاں کہ اس کے سینہ میں ہمدردی کا کوئی شائبہ موجود نہ ہو۔ وہ بظاہر ایک اچھا آدمی دکھائی دے حالاں کہ اندر سے وہ ایک برا آدمی ہو۔ وہ لوگوں کے سامنے اپنے آپ کو مظلوم بتائے حالانکہ خدا کی نظر میں وہ خود سب سے بڑا ظالم ہو۔ عقلمند وہ ہے جو آدمی کو اس کے اندر سے دیکھ سکے نہ کہ صرف اس کے ظاہر سے۔

# اپنی پہچان

ہر انسان خدا کی ایک منصوبہ بندی ہے۔ ہر انسان کی پیدائش انسان اور اس کے خدا کے درمیان ایک خاموش عہد ہے۔ اسی عہد میں انسان کی ساری قیمت چھپی ہوئی ہے۔

ہر انسان کو خدا نے کچھ خاص صلاحیتیں دی ہیں اور ہر آدمی نے خاموش زبان میں یہ اقرار کیا ہے کہ وہ دنیا میں اس خاص کام کو انجام دے گا جس کے لئے اس کے خدا نے اس کو پیدا کیا تھا۔ اور جس کے مطابق اسے خصوصی صلاحیتوں سے نوازا تھا۔ جو انسان ایسا کرے اس نے گویا خدا کے نقشہ تخلیق میں اپنی جگہ حاصل کی۔ جو شخص ایسا نہ کرے وہ خدا کے نقشہ تخلیق میں اپنی جگہ حاصل کرنے میں ناکام رہا۔

اس بات کو یہاں اصحاب رسول کی مثال سے واضح کیا جاتا ہے۔

صحابہ کرام میں ایک حضرت ابوہریرہ تھے اور دوسرے خالد بن الولید۔ حضرت ابوہریرہ کی روایات کی تعداد ۵۳۷۴ تک شمار کی گئی ہے۔ جب کہ حضرت خالد کی روایات کی تعداد ایک سو سے بھی کم ہے۔ یہ فرق بظاہر عجیب معلوم ہوتا ہے۔ مگر اس فرق کی وجہ خدمت اسلام کے میدان کا فرق تھا نہ کہ خود اسلام کا۔

حضرت ابوہریرہ بھی ایک مخلص مسلمان تھے اور حضرت خالد بھی ایک مخلص مسلمان۔ مگر فطری صلاحیت کے اعتبار سے دونوں کے درمیان فرق تھا۔ انھوں نے کامل شعور کے ساتھ اس فرق کو پہچانا اور اس پر عمل کیا۔ چنانچہ حضرت ابوہریرہ نے اپنی صلاحیت کے لحاظ سے اپنے لئے خدمت اسلام کا ایک میدان منتخب کرلیا اور حضرت خالد نے اپنی صلاحیت کے لحاظ سے دوسرا میدان۔

حضرت خالد کہتے ہیں کہ میں جب بھی رسول اللہ صلے اللہ کے خلاف کسی مہم میں نکلتا تو ہمیشہ یہ احساس لے کر واپس آتا کہ میں اپنے آپ کو وہاں لگائے ہوئے ہوں جہاں مجھ کو نہیں لگانا چاہئے (انی موضع فی غیر شئ) یہ احساس انھیں ستاتا رہا یہاں تک کہ وہ فتح مکہ سے کچھ پہلے مدینہ آئے اور اسلام قبول کرلیا۔

حضرت خالد فطری طور پر انتہائی بہادر آدمی تھے۔ انھوں نے اپنی اس خصوصیت کو جانا اور اس کے موقع استعمال کا ادراک کیا۔ انھوں نے شعوری طور پر اس کو دریافت کیا کہ اسلامی خدمت

کے وسیع میدان میں وہ کیا خاص حصہ ادا کر سکتے ہیں۔ انھوں نے فیصلہ کیا کہ وہ اپنی خداداد بہادرانہ صلاحیت کو شرک کے استیصال اور توحید کے قیام کے محاذ پر لگا دیں۔ چنانچہ وہ اسلامی فوج میں شامل ہو گئے۔

وہ ساری عمر اسی راہ میں سرگرم عمل رہے۔ وہ خدا سے اپنے لئے قوت اور استقامت کی دعا کرتے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے بھی درخواست کرتے کہ وہ آپ کے لئے اس کی دعا فرمائیں۔ انھوں نے اپنی ساری زندگی اسلامی جہاد میں صرف کر دی۔ حتیٰ کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کے بارے میں فرمایا کہ خالد اللہ کی تلواروں میں سے ایک تلوار ہیں جس کو خدا نے مشرکین کے خلاف نکالا ہے (سیف من سیوف اللہ سلہ اللہ علی المشرکین)

دوسری مثال حضرت ابوہریرہ کی ہے۔ حضرت ابوہریرہ کے اندر حضرت خالد والی صلاحیتیں نہیں تھیں۔ البتہ انھوں نے محسوس کیا کہ ان کے اندر حافظہ کی قوت عام لوگوں سے زیادہ ہے۔ انھوں نے اپنی اس صلاحیت کو دین کے لئے استعمال کرنے کا فیصلہ کیا۔

روایات میں آتا ہے کہ حضرت ابوہریرہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ میرے لئے دعا فرمایئے کہ خدا مجھے وہ علم دے جس کو میں فراموش نہ کر سکوں۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس پر آمین کہا اور حضرت ابوہریرہ کے حق میں یادداشت کی دعا فرمائی۔ عام طور پر یہ سمجھا جاتا ہے کہ حضرت ابوہریرہ کی غیر معمولی قوت حافظہ اسی پیغمبرانہ دعا کا نتیجہ ہے۔ مگر نفسیاتی اعتبار سے دیکھئے تو یہ دراصل خود حضرت ابوہریرہ کی اپنی تڑپ کا اظہار تھا۔ یہ دو طرفہ واقعہ تھا نہ کہ محض یک طرفہ۔

حضرت ابوہریرہ نے اپنی خداداد امتیازی صلاحیت کو پہچانا۔ اس کی حفاظت اور ترقی کی دعائیں کیں۔ اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے بھی اس کے لئے دعا کرائی۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے دعا کرانا دراصل خود اپنی دعا کا ایک تسلسل تھا۔ اس طرح دعاؤں کے سائے میں وہ اپنی استعداد کے مطابق اپنے ممکن میدان میں ہمہ تن لگ گئے۔ وہ برابر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں رہتے۔ آپ کی باتوں کو پوری توجہ کے ساتھ سنتے۔ اس کو ذہن میں محفوظ رکھتے نیز حسب ضرورت اسے لکھ لیتے۔ اسی معرفت خویش کا یہ نتیجہ ہے کہ حضرت ابوہریرہ اسلامی تاریخ میں وہ شخص قرار پائے جن کے ذریعہ اگلی نسلوں کو پیغمبر اسلام کی حدیثیں سب سے زیادہ تعداد میں پہنچی ہیں۔

ہر آدمی کی سب سے پہلی ذمہ داری یہ ہے کہ وہ اپنے آپ کو پہچانے۔ اپنے آپ کو جان کر وہ اپنے لئے بھی زیادہ مفید بن سکتا ہے اور دین کے لئے بھی۔

# خواب میں

مسٹر رام رتن کپلا ریفریجریٹر اور ائر کنڈیشنر کا بزنس کرتے ہیں۔ ان کی فرم کا نام کیپسنس ہے نئی دہلی میں آصف علی روڈ پر اس کا صدر دفتر ہے۔

مسٹر رام رتن کپلا کو اپنے فرم کے لئے ایک سلوگن کی ضرورت تھی۔ انھوں نے اخبار میں اعلان کیا کہ جو شخص کم لفظوں میں ایک اچھا سلوگن بنا کر دے گا اس کو معقول انعام دیا جائے گا۔ بار بار کے اعلان کے باوجود کوئی ایسا شخص نہ ملا جو انھیں اچھا سلوگن دے سکے۔ بعض لوگوں نے کچھ فقرے لکھ کر بھیجے مگر مسٹر کپلا کو وہ پسند نہ آئے۔ "سلوگن کو Penetrating ہونا چاہئے۔ مگر یہ سلوگن Penetrating نہ تھے" انھوں نے ۴ دسمبر ۱۹۸۲ کی ایک ملاقات میں کہا۔

مسٹر کپلا اسی ادھیڑ بن میں رات دن لگے رہے۔ وہ مسلسل اس کے بارے میں سوچتے رہے۔ ان کا دماغ برابر سلوگن کی تلاش میں لگا ہوا تھا مگر کامیابی نہیں ہو رہی تھی۔

اسی فکر میں تقریباً چھ سال گزر گئے۔ اس کے بعد ایسا ہوا کہ مسٹر کپلا نے ایک روز رات کو ایک خواب دیکھا۔ خواب میں انھوں نے دیکھا کہ وہ ایک باغ میں ہیں۔ نہایت سہانا موسم ہے۔ طرح طرح کی چڑیاں درختوں پر چہچہا رہی ہیں۔ یہ منظر دیکھ کر وہ بے حد خوش ہو گئے۔ ان کی زبان سے نکلا:

ویدر (Weather) ہو تو ایسا

یہ کہتے ہوئے ان کی آنکھ کھل گئی۔ اچانک انھیں معلوم ہوا کہ انھوں نے وہ سلوگن دریافت کر لیا ہے جس کی تلاش میں وہ برسوں سے سرگرداں تھے۔ فوراً ان کے ذہن میں یہ انگریزی جملہ مرتب ہو گیا:

KAPSONS: the weather masters

خواب انسانی دماغ کی وہ سرگرمی ہے جس کو وہ نیند کی حالت میں جاری رکھتا ہے۔ اگر آپ اپنے ذہن کو سارے دن کسی چیز میں مشغول رکھیں تو رات کے وقت وہی چیز خواب میں آپ کے سامنے آئے گی۔ تاریخ کی بہت سی ایجادات خواب کے ذریعہ ظہور میں آئی ہیں۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ موجد اپنی ایجاد میں اتنا مشغول ہوا کہ وہ سوتے میں بھی اسی کا خواب دیکھنے لگا۔ خواب دراصل کسی چیز میں کامل ذہنی وابستگی کا نتیجہ ہے۔ ایسے آدمی کے عمل کی مدت ۱۲ گھنٹے کے بجائے ۲۴ گھنٹے ہو جاتی ہے۔ یہی کسی مقصد میں کامیاب ہونے کا راز ہے۔ اس قسم کی گہری وابستگی کے بغیر کوئی بڑا کام نہیں کیا جا سکتا۔ نہ دنیا کا اور نہ آخرت کا۔

# کامیاب تدبیر

ایک مغربی کمپنی نے موٹر کار کا ایک ٹائر بنایا۔ اس نے اشتہار دیا کہ جو شخص ہمارے ٹائر میں کوئی واقعی خرابی بتلائے گا اس کو پچاس ہزار ڈالر انعام دیا جائے گا۔ جب اس کمپنی کا ٹائر بازار میں آیا تو لوگ اس کو خریدنے کے لئے ٹوٹ پڑے۔ لوگوں نے سوچا کہ اگر کوئی خرابی نکال پائے تو پچاس ہزار ڈالر مل جائیں گے۔ ورنہ ٹائر تو ہے ہی۔

کمپنی کو بے شمار شکایت نامے موصول ہوئے۔ چھان بین کے بعد معلوم ہوا کہ ان میں سے ۲۰ فیصد خطوط قابل لحاظ ہیں۔ چنانچہ کمپنی نے ہر علاقہ کے منتخب مکتوب نگاروں کو دعوت نامے روانہ کئے۔ ان کو آمدورفت کا کرایہ دیا اور ان کو عمدہ ہوٹلوں میں ٹھہرایا۔ کمپنی کے تحت ایک سمینار میں یہ لوگ شریک ہوئے۔ ہر ایک نے اپنی اپنی تنقیدی رائیں پیش کیں۔ بحث مباحثہ کے بعد ایک متفقہ تجویز منظور ہوئی اور انعام بھی تقسیم کیا گیا۔

اس کے بعد کمپنی نے نیا ٹائر بنایا۔ اس نے نئے ٹائر کی قیمت پہلے کے مقابلہ میں دگنا کر دی جب اشتہار دیا گیا تو دوسرا ٹائر پہلے ٹائر سے بھی زیادہ فروخت ہوا۔ پہلا ٹائر کمپنی نے اپنی رائے سے بنایا تھا۔ دوسرے ٹائر میں عوام کی رائے شامل ہوگئ۔ لوگوں نے سمجھا کہ یہ ٹائر استعمال کرنے والوں کی تجاویز اور مشوروں کے مطابق بنایا گیا ہے۔ اس لئے وہ اس ٹائر سے زیادہ اچھا ہوگا جس کو کمپنی خود اپنی رائے سے بنائے۔

موجودہ دنیا میں ہر آدمی دوسرے آدمی سے بندھا ہوا ہے۔ ہر آدمی دوسروں کو شریک کرنے کے بعد کامیاب ہوتا ہے۔ اس لئے موجودہ دنیا میں کامیاب عمل کے لئے دوسروں کی رعایت ضروری ہے۔ آپ اپنی ذات کے لئے کوئی کامیابی اس وقت حاصل کر سکتے ہیں جب کہ دوسروں کو کامیاب بنانے میں بھی آپ نے کوئی حقیقی حصہ ادا کیا ہو۔

اس دنیا میں کامیاب ہونے کے لئے آدمی کو نفع بخش بننا پڑتا ہے۔ جن لوگوں سے وہ لے رہا ہے ان کو یہ یقین دلانا پڑتا ہے کہ وہ ان کو کچھ دے بھی رہا ہے۔ یہ دنیا دو طرفہ لین دین کا بازار ہے۔ جو دوسروں کو دے گا وہی دوسروں سے پائے گا۔ جس کے پاس دوسروں کو دینے کے لئے کچھ نہ ہو۔ اس کو شکایت نہ ہونی چاہئے اگر دوسرے اسے کچھ دینے کے لئے تیار نہیں ہوتے۔

# جاپانی خاتون

جاپان کی عورتوں کے بارہ میں ایک رپورٹ اخبارات میں شائع ہوئی ہے۔ اس میں دکھایا گیا ہے کہ جاپان میں اگرچہ ۱۵ ملین کارکن خواتین موجود ہیں۔ مگر یہ زیادہ تر معمولی کاموں میں مصروف ہیں۔ وہ اپنے مرد افسروں (Male superiors) کی مددگار کے طور پر کام کرتی ہیں۔

۳۶ سال کے بعد دو خواتین جاپانی کابینہ میں لی گئی ہیں۔ وہ بھی زیادہ تر متحدہ اقوام کے موسم خواتین کی رعایت سے جو ۱۹۸۵ میں ختم ہو رہا ہے۔ جاپان میں اس وقت ۶۰۸ ڈپلومیٹ ہیں۔ ان میں خواتین کی تعداد صرف ۱۲ ہے۔ جاپان آج بھی بنیادی طور پر مردوں کا سماج (Male-dominated society) ہے۔

رپورٹ میں جاپان کی موجودہ خاتون وزیر کے یہ الفاظ نقل کئے گئے ہیں :

> A bill, yet to be passed by the parliament, on ending discrimination against women, is considered by many of its male critics as reverse discriminatory.

عورتوں کے خلاف امتیاز کو ختم کرنے والا ایک بل جاپانی پارلی منٹ میں ہے مگر وہ اب تک پاس نہ ہو سکا۔ اکثر مرد ناقدین اس بل کو برعکس امتیاز پیدا کرنے والا اقدام سمجھتے ہیں (انڈین اکسپریس ۲۴ نومبر ۱۹۸۴)

جو لوگ کہتے ہیں کہ عورتوں کی مساوی شرکت کے بغیر قومی ترقی نہیں ہو سکتی انھیں اس واقعہ سے نصیحت لینا چاہئے۔ جاپان دور جدید کا انتہائی ترقی یافتہ ملک ہے۔ مگر یہ ترقی اس کو اس کے بغیر حاصل ہوئی ہے کہ اس نے اپنی خارجی سرگرمیوں کے تمام میدانوں میں عورتوں کو برابر کے شریک کی حیثیت سے داخل کر دیا ہو۔

قدیم زمانہ میں عورت اور مرد کے کام کا دائرہ الگ الگ سمجھا جاتا تھا۔ موجودہ زمانہ میں اس حد بندی کو ختم کر دیا گیا۔ دلیل یہ دی گئی کہ اس سے ترقی کی رفتار تیز ہوگی۔ مگر تجربہ نے بتایا کہ تقسیم عمل کے قدیم نظام کو توڑنے کا کوئی فائدہ تمدنی ترقی کے اعتبار سے نہیں ہوا۔ جن ملکوں میں عورت اور مرد دونوں کو زندگی کے ہر میدان میں برابر کا شریک قرار دیا گیا ہے وہاں بھی عملاً زندگی کے تمام ترقیاتی کام مردوں ہی کے ہاتھ میں ہیں نہ کہ عورتوں کے ہاتھ میں۔

جاپان کی مذکورہ مثال بھی اس کی تردید کرتی ہے۔ جاپان پورے معنوں میں دور جدید کا ایک ترقی یافتہ ملک ہے۔ مگر وہاں کا سماج ابھی تک قدیم انداز کے مطابق مردوں کے غلبہ کا سماج ہے۔ جاپان کی مثال ثابت کرتی ہے کہ ترقی کے لئے عورتوں کی مفروضہ مساوی شرکت ضروری نہیں۔

# صبر کی ضرورت

مغل حکمراں اورنگ زیب کو اپنے والد شاہ جہاں سے سیاسی اختلاف ہوا۔ ۱۶۵۸ء میں اس نے شاہ جہاں کو تخت سے بے دخل کر کے آگرہ کے قلعہ میں قید کر دیا۔ اسی حال میں شاہجہاں ۱۶۶۶ء میں ۷۴ سال کی عمر میں مرگیا۔ اسیری کے زمانہ میں اس کی بہن جہاں آرا بھی قلعہ میں اس کے ساتھ تھی۔ شاہ جہاں آگرہ کے قلعہ سے تاج محل کو دیکھا کرتا تھا اور اشعار پڑھتا رہتا تھا۔

ڈاکٹر آر۔ سی۔ مجمدار، ڈاکٹر ایچ۔ سی۔ رائے چودھری اور ڈاکٹر کالی کنکر دتہ نے اپنی مشترک کتاب تاریخ ہند (An Advanced History of India) میں شاہ جہاں کے آخری حالات کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ اس نے مذہب میں اپنی تسکین کا سامان پالیا۔ اور صبر کا طریقہ اختیار کرتے ہوئے اپنے آخری ایام اپنی پارسا لڑکی جہاں آرا کے ساتھ عبادت اور مراقبہ میں گزار دئے یہاں تک کہ مرگیا:

> He found solace in religion, and, in a spirit of resignation, passed his last days in prayer and meditation in the company of his pious daughter, Jahanara, till his death (p. 477).

کہا جاتا ہے کہ ایک عرصہ کے بعد شاہ جہاں قید کی زندگی سے گھبرا اٹھا۔ اس نے اورنگ زیب کو ایک مصرعہ لکھ کر بھیجا جس کا مطلب یہ تھا کہ یا تو ہم کو مار ڈالو یا دام دو یا پھر ہم کو آزاد چھوڑ دو:

یا بکش یا دام دہ یا از قفس آزاد کن

اورنگ زیب نے بھی اس کے جواب میں ایک اور مصرعہ لکھ کر شاہ جہاں کے پاس بھیج دیا۔ جو یہ تھا کہ ہوشیار چڑیا جب جال میں پھنس جائے تو اس کو برداشت سے کام لینا چاہئے:

مرغ زیرک چوں بدام افتد تحمل بایدش

ہوسکتا ہے کہ یہ واقعہ نہ ہو، صرف ایک لطیفہ ہو۔ تاہم یہ بذات خود ایک حکمت کی بات ہے۔ بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ آدمی کسی غلطی یا کسی حادثہ کی بنا پر ایک ایسی صورت حال میں پھنس جاتا ہے جو اس کے لئے عام حالات میں بالکل ناقابل برداشت ہوتی ہے۔ مگر اب جہاں وہ پھنس گیا ہے وہاں سے فوری طور پر نکلنا عملاً ممکن نہیں ہوتا۔ ایسی حالت میں گھبرا کر کوئی اقدام کرنا سراسر نادانی ہے۔ جال میں پھنسنے کے بعد چڑیا اگر پھڑپھڑائے تو وہ اور زیادہ پھنستی چلی جاتی ہے۔ اسی طرح کسی نازک صورت حال میں پھنس جانے کے بعد آدمی اگر بے صبری کے ساتھ کارروائی کرے تو وہ اور زیادہ اس میں الجھ جائے گا۔

حکمت کا یہ اصول افراد کے لئے بھی ہے اور قوموں کے لئے بھی۔





# بہت سے لوگ

بہت سے لوگ جو اعلان کرتے ہیں کہ سونے اور چاندی کے سکوں میں ان کی قیمت نہیں لگ سکتی وہ اس وقت بازار میں بکنے والا مال بن جاتے ہیں جب کہ عزت اور شہرت کے سکوں میں ان کی قیمت ادا کردی جائے۔

بہت سے لوگ جو بتوں کو توڑنے کی مہم کے امام بنے ہوئے ہیں وہ اس وقت سب سے بڑے بت پرست ثابت ہوتے ہیں جب کہ ان کو خود اپنا بت ٹوٹتا ہوا نظر آئے۔

بہت سے لوگ جو اسلام کو اپنی عظمت کا پرفخر نشان بنائے ہوئے ہیں وہ اس وقت اسلام کو نظرانداز کردیتے ہیں جب کہ اسلام ان سے اپنے آپ کو بے عظمت کرنے کا مطالبہ کرے۔

بہت سے لوگ جو خدا کی بڑائی کے نام پر دوسروں کو چھوٹا کرنے کا جھنڈا اٹھائے ہوئے ہیں وہ اس وقت اپنی تردید آپ بن جاتے ہیں جب کہ انھیں خدا کی بڑائی کے لئے خود اپنے آپ کو چھوٹا کرنا پڑے۔

بہت سے لوگ جو مکمل اسلامی حکومت سے کم کسی چیز پر راضی ہونے کے لئے تیار نہیں ہیں وہ اس وقت اپنے دعوے کے برعکس ثابت ہوتے ہیں جب کہ اسلامی حکومت کی حدود کو ان کی اپنی ذات تک وسیع کیا جائے۔

بہت سے لوگ جو دوسروں کے بچوں کو میدان جہاد میں بھیجنے کے لئے بہادر بنے ہوتے ہیں وہ اس وقت غیر بہادر ثابت ہوتے ہیں جب کہ انھیں خود اپنے بچوں کو میدان جہاد میں ذبح ہونے کے لئے بھیجنا پڑے۔

بہت سے لوگ جو احتساب عالم سے کم کوئی لفظ بولنے کو اسلام کی تصغیر سمجھتے ہیں وہ اس وقت بالکل دوسرے انسان ثابت ہوتے ہیں جب کہ اس احتساب عالم کی فہرست میں خود ان کی ذات کے احتساب کو بھی شامل کرلیا جائے۔

بہت سے لوگ جو ملت کے احیار کے لئے مردان کار کا انتظار کررہے ہیں۔ وہ اس وقت ان کے سب سے بڑے دشمن بن جاتے ہیں جب کہ خدا مطلوبہ مردان کار پیدا کرکے انھیں ان کے سامنے کھڑا کردے۔

# تعلیمی پیغام

تعلیم صرف روزگار کا سرٹیفکٹ نہیں۔ اس کا اصل مقصد قوم کے افراد کو باشعور بنانا ہے۔ افراد کو باشعور بنانا ملت کی تعمیر کی راہ کا پہلا قدم ہے۔ ملت کا سفر جب بھی شروع ہوگا یہیں سے شروع ہوگا۔ اس کے سوا کسی اور مقام سے ملت کا سفر شروع نہیں ہو سکتا۔

باشعور بنانا کیا ہے۔ باشعور بنانا یہ ہے کہ ملت کے افراد ماضی اور حال کو ایک دوسرے سے جوڑ سکیں۔ وہ زندگی کے مسائل کو کائنات کے ابدی نقشہ میں رکھ کر دیکھ سکیں۔ وہ جانیں کہ وہ کیا ہیں۔ اور کیا نہیں ہیں۔ وہ اس راز سے واقف ہوں کہ وہ اپنے ارادہ کو خدا کے ارادہ سے ہم آہنگ کر کے ہی خدا کی اس دنیا میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔ باشعور انسان ہی حقیقی معنوں میں انسان ہے۔ جو باشعور نہیں وہ انسان بھی نہیں۔

باشعور آدمی اپنے اور دوسرے کے بارہ میں صحیح رائے قائم کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔ وہ یہ جان لیتا ہے کہ اس کی کون سی رائے جانب دارانہ رائے ہے اور کون سی غیر جانب دارانہ۔ جب بھی کوئی موقع آتا ہے تو وہ پہچان لیتا ہے کہ یہاں کون سی کارروائی ردعمل کی کارروائی ہے اور کون سی مثبت کارروائی۔ وہ شر کو خیر سے جدا کرتا ہے اور باطل کو الگ کر کے حق کو پہچانتا ہے۔ ایک آنکھ وہ ہے جو ہر آدمی کی پیشانی پر ہوتی ہے۔ تعلیم آدمی کو ذہنی آنکھ عطا کرتی ہے۔ عام آنکھ آدمی کو ظاہری چیزیں دکھاتی ہے، تعلیم کی آنکھ آدمی کو اس قابل بناتی ہے کہ وہ معنوی چیزوں کو دیکھ سکے۔

جس طرح ایک کسان بیج کو درخت بناتا ہے، اسی طرح تعلیم گاہ کا کام یہ ہے کہ وہ انسان کو فکری حیثیت سے اس قابل بنائے کہ وہ ارتقائے حیات کے سفر کو مکمل کر سکے۔ تعلیم آدمی کو ملازمت بھی دیتی ہے۔ مگر یہ تعلیم کا ثانوی فائدہ ہے۔ تعلیم کا اصل پہلو یہ ہے کہ وہ آدمی کو زندگی کی سائنس بتائے۔ وہ آدمی کو حقیقی معنوں میں آدمی بنا دے۔

# ہمارے مدارس

صحابہ ہمیشہ اساسات دین پر متوجہ رہتے تھے۔ مگر بعد کو عباسی خلافت کے زمانہ میں دوسری قوموں کے اثر سے مسلمانوں کا یہ حال ہوا کہ وہ اساسات دین کے بجائے جزئیات دین کو طے کرنے میں الجھ گئے۔ ان کے درمیان عجمی قوموں کے اختلاط سے نئے نئے مسائل پر بحثیں ہونے لگیں۔ یہ بحثیں حقیقۃً ان امور پر نہ تھیں جو قرآن وحدیث میں واضح الفاظ میں بیان کئے گئے ہیں۔ بلکہ زیادہ تر ان پہلوؤں پر تھیں جو لوگوں نے اپنے غیر ضروری قسم کے خوض وتعمق سے خود پیدا کیا تھا۔ فقہ میں جزئیاتی امور پر بحثیں پیدا ہوگئیں اور اعتقادیات میں کلامی موشگافیوں سے پیدا شدہ مسائل لوگوں کی توجہ کا مرکز بن گئے۔

اس صورت حال کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس وقت جو اسلامی نظام تعلیم بنا اس میں انھیں فقہی اور اعتقادی بحثوں نے سب سے زیادہ جگہ حاصل کرلی۔ حتی کہ خود قرآن وحدیث بھی اب انھیں اختلافی بحثوں کی روشنی میں پڑھائے جانے لگے۔ یہ انداز تعلیم جو ابتداءً عباسی دور میں رائج ہوا بعد کو مقدس بن کر اسلامی نظام تعلیم کا لازمی جزء بن گیا اور آج بھی وہ کسی نہ کسی طرح اس کا لازمی جزء بنا ہوا ہے۔ جو چیز صرف اسلام کی تاریخ تھی اس کو اسلام کی حقیقت سمجھ لیا گیا۔

اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اسلامی درس گاہوں سے اس سے بالکل مختلف انسان بن کر نکلنے لگے جو قرآن کو مطلوب تھے۔ قرآن کو اسلامی تعلیم سے ایسے انسان مطلوب تھے جو اللہ سے ڈریں (انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء) اور جو دنیا کے لوگوں کو آنے والے سخت دن سے ہوشیار کریں (ولینذروا قومھم اذا رجعوا الیھم) مگر اب اسلام کے تعلیمی نظام سے ایسے لوگ پیدا ہونے لگے جو جزئیاتی بحثوں کے ماہر ہوں اور اختلافی مسائل میں کمال فن کی داد دے سکیں۔

اس فرق کا مزید شدید تر نقصان یہ ہوا کہ ہمارے مدارس قساوت اور بے حسی کی تربیت گاہ بن گئے۔ اگر آپ خدا کی عظمت کا تذکرہ کریں، اگر آپ جنت اور جہنم کو یاد کریں تو آپ کے اندر خشوع اور تقویٰ کے جذبات ابھریں گے۔ اس کے برعکس اگر آپ ظاہری جزئیات اور لفظی موشگافیوں میں بحث ومباحثہ کریں تو اس سے صرف قساوت کو غذا ملے گی۔ یہی وجہ ہے کہ آج ہمارے مدارس خشوع کے بجائے غفلت اور قساوت کی پیداوار کا مرکز بن کر رہ گئے ہیں۔

# بے قیمت الفاظ

ہمارے قائدین اپنی تقریروں اور تحریروں میں ہر روز مسلمانوں کو بتاتے رہتے ہیں کہ مسلمان کیا کریں۔ وہ مسلمانوں کو مشورہ دیتے ہیں کہ :

مسلمان متحد ہو جائیں

مسلمان اس ملک کی اخلاقی قیادت کریں

مسلمان خیر امت کا کردار ادا کریں

یہ مشورے یقیناً بہت اچھے مشورے ہیں مگر وہ سادہ معنوں محض مشورے نہیں ہیں۔ وہ عظیم ترین قربانی کے مطالبے ہیں۔ آدمی قربانی کی قیمت پر ہی ان مشوروں پر قائم ہو سکتا ہے ـــــ متحد ہونے کی قیمت ہے اختلاف کے باوجود متحد ہونا۔ اخلاقی قیادت کی قیمت ہے تلخیوں کے باوجود اخلاق پر قائم رہنا۔ خیر امت کا کردار ادا کرنے کی قیمت ہے شکایتوں کے باوجود لوگوں کا خیر خواہ ہونا۔

یہ سب اعلیٰ ظرفی کی باتیں ہیں اور اعلیٰ ظرفی کا یہ معیار وہ ہے جس پر خود مشورہ دینے والے قائدین بھی پورے نہیں اترتے۔ پھر وہ عوام اعلیٰ ظرفی کے اس معیار پر کیسے پورے اتریں گے۔ جن کو تقریر و تحریر کی صورت میں یہ قیمتی مشورے دئے جا رہے ہیں۔ ہر چیز کی ایک قیمت ہوتی ہے۔ اسی طرح مشورے کی بھی ایک قیمت ہے۔ اور وہ ہے آدمی کا اول المسلمین ہونا یعنی مشورہ دینے والا خود اس اصول پر قائم ہو جس کا مشورہ وہ دوسروں کو دے رہا ہے۔ ایک ایسا مشورہ جس کی قیمت ادا نہ کی گئی ہو سراسر لاحاصل ہے۔ اس کا کوئی فائدہ نہ مشورہ دینے والے کے حصہ میں آتا ہے اور نہ اس کے حصہ میں جس کو مشورہ دیا گیا ہے۔

جو لوگ اختلاف کے وقت بے برداشت ہو جاتے ہیں۔ جو شکایت پیدا ہوتے ہی آدمی کے دشمن بن جاتے ہیں۔ جن کا حال یہ ہے کہ وہ اپنے مداحوں کے لئے با اخلاق ہیں اور اپنے ناقدین کے لئے بے اخلاق۔ وہی لوگ دوسروں کو اتحاد اور اعلیٰ کردار کا مشورہ دے رہے ہیں۔

اس قسم کا مشورہ دینے والے قائدین پر حضرت مسیح کے وہ الفاظ صادق آتے ہیں جو آنجناب نے یہودی پیشواؤں کے بارہ میں فرمائے تھے :

" اے شرع کے عالمو، تم پر افسوس کہ تم ایسے بوجھ جن کو اٹھانا مشکل ہے۔ آدمیوں پر لادتے ہو اور آپ ایک انگلی بھی ان بوجھوں کو نہیں لگاتے ( لوقا ۱۱ : ۴۶ )

# اور وہ غالب ہو گئے

قرآن میں ارشاد ہوا ہے: اے ایمان لانے والو، تم لوگ اللہ کے مددگار بنو جیسا کہ عیسٰی ابن مریم نے حوارییں سے کہا کہ کون اللہ کے لئے میرا مددگار بنتا ہے۔ حواریوں نے کہا کہ ہم ہیں اللہ کے مددگار۔ پس بنی اسرائیل میں سے ایک گروہ ایمان لایا اور ایک گروہ منکر ہو گیا۔ پھر ہم نے ایمان لانے والوں کی ان کے دشمنوں کے مقابلہ میں مدد کی اور وہ غالب ہو گئے (الصف ۱۴)

مگر واقعات بتاتے ہیں کہ مومنین مسیح بہت تھوڑے اور کمزور تھے اور مخالفین بہت زیادہ اور طاقت ور تھے۔ چنانچہ اس وقت عملاً جو ہوا وہ یہ کہ حضرت مسیح کی دعوتی جدوجہد کی تکمیل کے بعد یہود کے منکر طبقہ نے آپ کے ساتھیوں کو دبا لیا اور بزعم خود پیغمبر کو سولی پر چڑھا دیا۔ پھر سوال یہ ہے کہ فاصبحوا ظاہرین کا واقعہ کب اور کیوں کر پیش آیا۔

قصہ یہ ہے کہ وقتی طور پر تو منکرین مسیح کا گروہ غالب آگیا۔ انھوں نے حضرت مسیح کو سولی پر چڑھانے کی کوشش کی مگر آپ کو خدا نے عزت کے ساتھ آسمان پر اٹھا لیا۔ مگر خدا کا قانون یہ ہے کہ اتمام حجت کے بعد انکار کو وہ معاف نہیں کرتا۔ چنانچہ جو کام مسیح کے ابتدائی مومنین نہ کر سکے تھے اس کو دوسروں کے ذریعہ لیا گیا۔ ۷۰ء میں رومی شہنشاہ تیتس نے یروشلم پر حملہ کیا اور مخالفین مسیح (یہود) میں کچھ کو ہلاک کیا اور کچھ کو ذلیل کر کے ان کے مرکز سے نکال دیا جس کے بعد وہ تتر بتر ہو گئے۔ دوسری طرف مسیح کے ماننے والوں (نصاریٰ) کو یہ موقع ملا کہ وہ مسیحیت کے مبلغ بن کر اطراف کے ملکوں میں پھیلے۔ وہ رومی شہنشاہیت میں داخل ہوتے۔ انھوں نے اپنی تبلیغ سے بہت سے لوگوں کو عیسائی بنایا۔ توسیع مسیحیت کا یہ عمل جاری رہا۔ یہاں تک کہ رومی شہنشاہ قسطنطین اعظم (۲۷۲-۳۳۷ء) نے مسیحیت قبول کر لی۔ یہ الناس علیٰ دین ملوکہم کا زمانہ تھا۔ رومی شہنشاہ کے قبول مسیحیت کے بعد اس کی پوری مملکت میں مشرق سے مغرب تک مسیحیت پھیلنے لگی۔ حضرت مسیح کے رفع کے تین سو سال بعد یہ حال ہوا کہ رومی شہنشاہیت کے اکثر باشندے مسیحی بن گئے۔ یہاں تک کہ مسیحیت دنیا کا سب سے بڑا مذہب بن گیا۔ یہودی مسیحی قوموں کے محکوم ہو گئے، حتیٰ کہ موجودہ اسرائیل بھی۔

# A RETURN TO RELIGION

"There's no doubt about it", says Harvey R. Cox, Professor of Divinity at the Harvard Divinity School, "There's a tremendous resurgence of religious interest here." It is not uncommon to see students wearing crosses or yarmulkes on campuses across the United States, and few hide the fact that they go to church or synagogue. Not just students, but the academic community in general, long a haven for skeptics, is now giving religion a second look. Cox's bestselling 1965 book, The Secular City, suggested that people had lost interest in the sacred. His new book, Religion In The Secular City, describes the current revival in religious concern. A century that has seen the Gulag, the Holocaust, Hiroshima and the spread of nuclear arms has caused some who used to champion rationalism and science to humble themselves. Since their secular gods have failed, they are beginning to view more traditional gods with a new curiosity. "There is a reaction against extreme individualism and self, a preoccupation with and a search for roots with a capital R, which takes people back to religion," says Robert N. Bellah, Ford Professor of Sociology and Comparative Studies at the University of California at Berkeley. "Tradition is back on the agenda with a positive force." It would have been hard to imagine a similar revival 20 years ago. On April 8, 1966, Time magazine asked on its cover: "Is God Dead?" Among intellectuals today, God is not pronounced dead easily. Science and religion are not viewed as necessarily incompatible, and logical attempts to disprove God's existence are viewed as somewhat arcane. All of this would have surprised our intellectual predecessors. "At the end of the 18th and to the middle of the 19th century, almost every enlightened thinker expected religion to disappear in the 20th century," Daniel Bell said in a seminal lecture, "The Return of the Sacred," at the London School of Economics in 1977. "The belief was based on the power of reason." The theory was that man could use his mind to overcome his problems, and religion would wither away. But that has hardly been the case. "We've gained enormous power over nature via technology," Bell said in an interview. "And yet, the 20th century is probably the most dreadful period in human history." For intellectuals, according to Bell, there have always been secular alternatives to religious faith: rationalism and the belief in science; aestheticism and the belief in art; existentialism as expressed in the works of Kierkegaard and the early Sartre, and politics — the cults of Stalin, Lenin and Mao. Yet, one by one, those alternatives, according to Bell, have exhausted their power to move individuals. "It's ironic that my generation should be the one coming back to religion," says Alan Dershowitz, 45, professor of law at Harvard Law School. "We were the generation that had all the freedom and all the choice." And yet, it is the rootlessness of much of that freedom that has brought so many intellectuals back to religion. "I can't say to you I believe in God," says Coles, who might be described as a spiritual wanderer rather than as a believer in any particular faith. "There are moments when I do stop and pray to God. But if you ask me who that God is or what kind of image He has, my mind boggles. I'm confused, perplexed, confounded. But I refuse to let that confusion be the dominant force in my life."

